۲۔ ان احادیث (یعنی سنن زوائد) میں توغل سے اندیشہ تھا، کہ کہیں مسلمان ان میں منہمک ہو کر اُن احادیث سے بے اعتنائی برتنے لگیں جن پر شریعت کا انحصار ہے

(مترجم: اور ایسا ہی ہوا، اور مسلمان مستحبات میں اس قدر ڈوبے، کہ احکام شرائع کو انہوں نے بڑے بڑوں کے لئے چھوڑ دیا!)

## امیر المومنین حضرت عمرؓ کی قلتِ روایت کا دوسرا سبب

آپ کے عہدِ خلافت میں بے شمار ایسے حضرات موجود تھے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فیضانِ صحبت سے براہِ راست مستفیض تھے، بدیں سبب ان حضرات کے حضور روایت کی احتیاج ہی نہ تھی!

بروایت سنن دارمی:

| عربی | اردو |
|---|---|
| عن قرظة قال بعث عمر | حضرت قرظہ (صحابی انصاری) فرماتے ہیں |
| بن الخطاب رهطاً من الانصار | امیر المومنین عمر بن الخطاب نے انصار کی جس جماعت |
| إلى الكوفة فبعثني معهم | کو کوفہ بھیجا، میں بھی اُس جماعت کے ہمراہ تھا، |
| فجعل يمشي معنا حتى أتى | حضرت عمر ہمارے ساتھ پاپیادہ چل رہے تھے |
| صرار وصرار ماءٌ في طريق | مقام صرار جو کہ معظمہ کی راہ پر ہے، میں پہنچے |
| مكة فجعل ينفض الغبار | تو آپ نے اپنے پاؤں غبار سے صاف کرنے |
| عن رجليه ثم قال إنكم | کے بعد فرمایا (اے دوستو!) آپ لوگ کوفہ |
| تأتون الكوفة فتأتون | تشریف لے جا رہے ہیں وہاں ایسے مسلمان بھی |
| قوماً لهم أزيز بالقرآن | ہیں جو بڑی رقت اور سوز کے ساتھ قرآن مجید |
| فيأتونكم فيقولون قدم | کی تلاوت کرتے ہیں، یہ لوگ جب سنیں گے کہ |
| أصحاب محمد، فيأتونكم فيسألونكم | رسول اللہ کے صحابی تشریف لائے ہیں تو دوڑے |
| عن الحديث فأقِلّوا الرواية عن | ہوئے آئیں گے اور آپ حضرات سے حدیثیں |
| رسول الله صلى الله عليه وسلم | دریافت کریں گے مگر آپ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم |

حضرت عمرؓ کی قلت روایت کی وجہ یہ تھی

| | |
|---|---|
| وانا شریککم | کی روایات قلیل تعداد میں بیان کرنا اور اس معاملہ میں مجھے بھی اپنا شریک سمجھنا |
| قال ابو محمد و | ابو محمد دارمی (صاحب سنن) فرماتے ہیں |
| هو الدارمی معناه | حضرت عمر کے اس قول کے معنی یہ ہیں کہ رسول اللہ |
| الحدیث عن | صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں جو جو حوادث |
| ایام رسول الله | وقوع میں آئے وہ لوگ آپ حضرات سے ان کے |
| صلی الله علیه وسلم | سنانے کی درخواست کرینگے (یہ واقعات کم |
| لیس السنن | بیان کرنا) نہ یہ کہ حضرت عمر کا مفہوم احادیث |
| والفرائض | سنن وفرائض سے تھا! |

تقلیل روایت کی توجیہ بالفاظ امام دارمی

شاہ ولی اللہ فرماتے ہیں مگر میرے نزدیک اس "حدیث" کی یہ توجیہات ہیں

تقلیل روایت کی توجیہ شاہ ولی اللہ کے الفاظ میں

ا . لفظ "اقلوا الحدیث" سے مراد وہ حدیثیں ہیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ان اطوار "شمائل" وعادات پر مشتمل ہیں، جن کا حدود شرائع سے واسطہ نہیں

ب لفظ "اقلوا الحدیث" ایسی احادیث کا مورد ہے جن میں راوی کے حفظ و اتقان واجتہاد وطریق ادا کے ساتھ اس کے ظن وتخمین کو بھی دخل ہے،

اور اسی طرح امیرالمومنین حضرت عمر سے دعاؤں کی معینہ توقیت واسباب محرکات (دعا) کی روایات میں بھی تقلیل ہے ـــ گویا کہ اس معاملہ میں آپ کے نزدیک نفس التجا و توجہ الی اللہ باندازِ توکل وشکر والحاح ہی دعا کا مفہوم ہیں

جیسا کہ ابوداؤد میں یہ حدیث ہے کہ

| | |
|---|---|
| ان رسول الله صلی الله | جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا |
| علیه وسلم قال من | جس کسی نے کھانے کے بعد بایں الفاظ ادائے |
| اکل طعاما ثم قال | شکر کیا، کہ میں اس ذات الالہ کی تعریف کرتا |

| | |
|---|---|
| الحمد للہ الذی اطعمنی ھذا | ہوں جس نے مجھے یہ طعام میری سعی و جہد |
| الطعام ورزقنیہ من غیر حول | کے بغیر عنایت فرمایا، تو اس شخص کے سابقہ |
| منی ولا قوۃ غفر لہٗ ما تقدم من ذنبہ | معاصی پر قلم عفو سے خط کھینچ دیا گیا |
| ومن لبس ثوبًا فقال | اور جس کسی نے لباس پہن کر یہ الفاظ حمد |
| الحمد للہ الذی کسانی | زبان سے ادا کئے، کہ تمام تعریفات اس ذات |
| ھٰذا ورزقنیہ من غیر | الٰہ کو سزاوار ہیں جس نے میری کوشش و تلاش |
| حول منی ولا قوۃ غفر | کے بغیر مجھے یہ نعمت عطا فرمائی، تو اس کے سابقہ |
| لہٗ ما تقدم من ذنبہ | گناہوں کے ساتھ بعد کے معاصی بھی نظر انداز |
| وما تاخّر | کر دیئے جاتے ہیں، |

پس گویا کہ "فاروق اعظمؓ" نے اس حدیث کے مطابق اسباب کی بجائے مسبّب (نہایت الغایات) کو "مدار افضلیت" سمجھا، نہ کہ صرف ان کلمات مبارکہ ہی کو — یعنی ان کلمات (مذکورۂ در حدیث بالا) کی تشریح خصوصیتیہ (یعنی نفس و مفہوم کلمات) "ابرار" کے لئے ہے، اور شریعت کی اصل مفہوم و اصول و منشار سابقین کے لئے۔

حضرت عمرؓ کے ساتھ مدار افضلیت عنایت ہے

**فقط**

---

مزن بچوں و چرا دم، کہ بندۂ مقبل
قبول کرد سخن ہر سخن کہ جاناں گفت

مترجم

ابو یحییٰ امام خان نوشہروی
مقیم لاہور

۲۹، ربیع الثانی ۱۳۷۱ھ
۲۷، ماہ جنوری ۱۹۵۲ء